چل گیا کہ میری تصویر اتار لی گئی ہے اس پر سخت ناراض ہوئے، اور فوٹو گرافر سے وعدہ لیا، یا تو اسے ضائع کر دینا، یا عام نہ کرنا۔ لیکن اس کے باوجود یہ تصویر راقم کے ہاتھ آگئی، اور یہ وہی تصویر ہے جو اخبارات میں عام شائع ہوتی رہتی ہے۔ اس پر حضرت امیر شریعت جب کبھی فوٹو گرافر سے ملتے تو اسے "میرے آذر" کہہ کر پکارتے۔

۱۹۵۷ء میں راقم نے روزنامہ "آزاد" کے لیے حضرت امیر شریعتؒ کی تصویر بنانا چاہی لیکن انہیں پتہ چل گیا اور اس قدر بگڑے کہ دو سال تک راقم سے بات نہیں کی۔

۱۹۴۲ء یا ۱۹۴۴ء میں مظفر گڑھ کے ڈپٹی کمشنر مسٹر مسعود (موجودہ ایڈ منسٹریٹر محکمہ اوقاف) کی خواہش پر مولانا مجاہد الحسینی نے ایک اجتماع میں ٹیپ ریکارڈ لگا دیا تاکہ امیر شریعت کی تقریر ریکارڈ کی جا سکے۔ اس جلسے کی صدارت بھی ڈپٹی کمشنر ہی کر رہے تھے اور ٹیپ ریکارڈ بھی انہی کا تھا۔ ان دنوں مسٹر مسعود شاید واحد آدمی تھے جن کے پاس یہ آلہ تھا۔ مسٹر مسعود باوجود سرکاری گزیٹڈ آفیسر ہونے کے ہمیشہ کھدر پوش رہے اور ہیں۔ یہی وجہ تھی کہ امیر شریعتؒ نے ہمیشہ ان سے محبت کی۔

تقریر کے دوسرے دن انہوں نے امیر شریعتؒ کو چائے پر بلایا، اور دوسرے کمرے میں تقریر کا ریکارڈ لگا دیا۔ امیر شریعتؒ نے اپنی آواز پہچان لی اور بڑے حیران ہوئے، جب انہیں اس نئی ایجاد کا علم ہوا، تو اسے بڑا پسند کیا۔ اس پر گھر میں آکر کہا:

"آج میں نے اپنی تقریر سنی ہے، میں بہت اچھا بول لیتا ہوں۔"

یہ کہہ کر استغفراللہ پڑھا اور رونے لگ گئے۔

**عقیدہ** سیاسی اختلاف کے علاوہ مذہبی عقائد میں بھی امیر شریعتؒ سے اختلاف کیا گیا ان کے جذبۂ توحید کے پیش نظر ان پر غیر مقلد ہونے کا الزام بھی لگایا گیا۔ مگر اس میں کوئی حقیقت نہ تھی۔ وہ حضرت امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے مقلد تھے۔ ابتداً میں حضرت پیر مہر علی شاہ گولڑوی رحمۃ اللہ علیہ کے مرید ہوئے۔ ان کے انتقال پر

حضرت مولانا عبدالقادر رائے پوری (رحمۃ اللہ علیہ) کے ہاتھ میں ہاتھ دے دیا اور تادم واپسیں حضرت رائے پوری رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضر رہے۔

اس واضح حقیقت کے باوجود برصغیر کے مخصوص عوام نے انہیں ایک طرف اگر اپنا سیاسی حریف خیال کیا، تو دوسری طرف صحیح عقیدے پر بھی یقین نہیں کیا، عوام کی انہی باتوں پر حضرت امیر شریعتؒ نے فرمایا تھا۔

"ایک وقت آئے گا کہ تم ہماری قبروں پر آکر روؤ گے اور کہو گے کہ تمہیں لوگ سچے تھے"

*****

***

# سرزمینِ ملتانؒ سے!

اے شہنشاہوں کی بستی اولیاؤں کے دیار ۔۔۔ ذرے ذرے پر ہے تیرے رحمتِ پروردگار

ہر خزاں کے دور میں قائم رہی تیری بہار ۔۔۔ تیرے دامن میں ہیں اب بھی نیک بندوں کے مزار

تو شہیدوں کی ہے مٹی تو امانت دار ہے ۔۔۔ تیری اک تاریخ ہے اور تیرا اک کردار ہے

آج پھر پہلو میں تیرے ہے عطاء اللہ شاہ ۔۔۔ جو امیرِ وقت تھا ڈرتے تھے جس سے کج کلاہ

ہاں کہ وہ باغی رہا برطانوی سرکار کا ۔۔۔ وہ محافظ تھا وقارِ احمدِ مختار کا

ہے یہی دار و رسن نے آزمایا تھا جسے ۔۔۔ آئینِ افرنگ نے باغی بنایا تھا جسے

یہ خزانہ دفن کرتے ہیں تمہاری خاک میں ۔۔۔ تاکہ یہ محفوظ رہ جائے زمینِ پاک میں

یہ امانت قوم کی اور سیدِ احرار ہے ۔۔۔ حشر تک ہے تجھ میں یہ تو اس کی چوکیدار ہے

دیکھنا ضائع نہ ہو جائے وطن کا بانکپن ۔۔۔ داغ تک آنے نہ پائے اور نہ ہو میلا کفن

قبر کی مٹی سے کہہ دو، لحد کو آواز دو ۔۔۔ با ادب آئیں فرشتے روک دیں حشرات کو

پاک رہنا چاہیے محشر تلک تیرا ضمیر
سو رہا ہے تیرے دامن میں شریعت کا امیرؒ

(جانباز مرزا)